آیت نمبر 10

آیات نمبر 10 تا 14 میں اہل ایمان کو اپنے جان و مال سے جہاد میں حصہ لینے اور ثابت قدم رہنے پر جنت کے حصول کی بشارت کہ جو اصل کامیابی ہے۔ اہل ایمان کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مخلص ساتھیوں کی طرح رسول اللہ (ﷺ) کا ساتھ دینے کی ہدایت۔

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِیْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِیْمٍ ﴿۱۰﴾ اے ایمان والو! کیا میں تمہیں ایک ایسی تجارت بتاؤں کہ جو تمہیں آخرت کے دردناک عذاب سے بچالے؟ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تُجَاهِدُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَ اَنْفُسِكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۱﴾ وہ تجارت یہ ہے کہ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جانوں سے جہاد کرو، یہی تمہارے حق میں بہتر ہے اگر تم سمجھ رکھتے ہو یَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَ یُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ وَ مَسٰكِنَ طَیِّبَةً فِیْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ اگر تم نے ایسا کیا تو اللہ تمہارے گناہوں کو معاف کر دے گا اور تمہیں جنت کے ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی اور تمہیں نہایت عمدہ مکانات میں ٹھہرائے گا جو اِن دائمی باغات میں واقع ہوں گے ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿۱۲﴾ یقیناً یہ بہت بڑی کامیابی ہے وَ اُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا ؕ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِیْبٌ ؕ وَ بَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۱۳﴾ اور اس کے علاوہ ایک نعمت اور بھی ہے جو تمہیں بہت محبوب ہے، کہ اللہ کی طرف سے مدد اور فتح جو بہت قریب ہے، اے پیغمبر (ﷺ)! آپ

مومنوں کو بشارت دے دیجئے یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْۤا اَنْصَارَ اللّٰهِ كَمَا قَالَ عِیْسَى ابْنُ مَرْیَمَ لِلْحَوَارِیّٖنَ مَنْ اَنْصَارِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اے ایمان والو! تم اللہ کے اسی طرح مدد گار بن جاؤ جس طرح کہ عیسٰی ابن مریم نے اپنے حواریوں سے کہا تھا کہ اللہ کے کام میں کون میرا مدد گار ہوتا ہے؟ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ فَاٰمَنَتْ طَّآىِٕفَةٌ مِّنْۢ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ وَ كَفَرَتْ طَّآىِٕفَةٌ ۚ حواریوں نے جواب دیا کہ ہم ہیں اللہ کے مدد گار! پھر بنی اسرائیل کا ایک گروہ ایمان لے آیا اور دوسرے گروہ نے انکار کر دیا فَاَیَّدْنَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا عَلٰى عَدُوِّهِمْ فَاَصْبَحُوْا ظٰهِرِیْنَ ﴿۱۴﴾ پھر جو لوگ ایمان لائے تھے ہم نے دشمنوں کے مقابلہ میں اُن کی مدد کی سو وہ غالب ہو گئے رکوع [۲]